ملائکہ کاہی کہ جو بندی کی اعمال لکھتی ہین اور پیغمبر خدا جمعہ کی دن اگر عطر نہ پاتی تھی تو عورتون کی
سر و مال خوشبو مانگ کر پانی مین بھگوتی تھی اور اوسکو اپنی روی مبارک پر ملتی تھی اور حدیث
مین وارد ہی کہ حضرت امام جعفر صادق علیہ الصلوۃ والسلام اسقدر عطر لگاتی تھی کہ جہان
آپ سجدہ فرماتی تھی وہ جگہ اسقدر خوشبودار ہو جاتی تھی کہ جو وہان آتا تھا پہچان لیتا تھا کہ
حضرت نی اسجگہ سجدہ کیا ہی اور حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ فرماتی تھی کہ جبرئیل نی
مجھ سی کہا کہ یا حضرت آپ ایک روز درمیان خوشبو لگایا کرین اور جمعہ کی دن تو کسیطرح آپ
ترک نکرین اگرچہ از بوی نان ہو وہ منقول ہے کہ ایک روز عثمان بن مطعون نزدیک رسول خدا
صلی اللہ علیہ وآلہ کی آیا اور عرض کی کہ مین چاہتا ہون کہ بوی خوش کو اور کئی چیزونکو واسطے
ترک لذات کی چھوڑ دون حضرت نی فرمایا کہ بوئی خوش کو ترک نکر کہ ملائکہ بوی خوش مومن کی
سونگھتی ہین اور جمعہ کو تو کسیطرح ترک نکرنا اور جو کچھ کہ تو بوی خوش مین صرف کریگا داخل اسراف
نہین ہے اور پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ بوئی خوش مین طعام سی زیادہ مال خرچ فرماتی تھی اور حضرت
امام رضا علیہ السلام سی منقول ہی کہ چار چیزین ہین کہ باعث کشایش دل اور دفع غم والم
ہین بوئی خوش لگانا اور شہد کھانا اور سوار ہونا اور سبزہ دیکھنا اور حضرت امام محمد باقر علیہ السلام
سی منقول ہی کہ پیغمبر خدا صلی اللہ وآلہ مین تین خصلتین تھین کہ دوسرے مین نتھین اول یہ کہ
حضرت کے سایا نہ تھا دوسرے یہ کہ جس راہ آپ تشریف لیجاتی تھی تو دو دن یا تین دن تک
وہ رستہ خوشبو سی معطر رہتا تھا کہ جو شخص گذرا وس راہ سی گذرتا تھا پہچان لیتا تھا کہ وہ
جناب ادھر سی تشریف لیگئی ہین بسبب خوشبو کی تیسری یہ کہ جو سنگ و درخت رستی مین
ملتا تھا وہ سجدہ کرتا تھا اور حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ سی منقول ہی کہ جو عورت
کہ خوشبو لگا کی اپنی گھر سی باہر جاوے اور بوئی خوش اوسکی ہو تو جبتک کہ اپنی گھر مین نہ

نہین آتی او سپر لعنتِ خدا برستی ہی جب تک کہ گہر کو نہ پہر آوی اور بیچ احادیث کثیرہ کی کراہت
روخوشبو کی وارد ہی پس مناسب نہین ہی مومن کو رد خوشبو بدون مصلحت کی کرنا چنانچہ منقول
ہی کہ اگر کوئی شخص شیرینی یا خوشبو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ کی خدمت مین لاتا تو آپ وسکو
قبول فرماتی اور رد نکرتی ہتی اور حسن بن جہم سی منقول ہی کہ گیا مین ایکروز خدمت مین
حضرت امام رضا علیہ السلام کی پس وہ جناب میری واسطی ایک ظرف مشک سی مملو لائی
اور فرمایا کہ لی او رنے مد بمین اسکو ل حسن بن جہم کہتا ہی کہ مینی اوسمین سی تہوڑا لیکر اپنی
بدن مین ملا حضرت نی فرمایا اور اپنی گردن مین مل موجب ارشاد کی پہر لیا اور ملا
حضرت نے فرمایا جو کچہ کہ باقی رہا ہی وہ بہی اوس جگہ پر مل مین موجب ارشاد کی باقی ماندہ کو بہی
مینی لگایا بعد اوسکی حضرت نی فرمایا کہ حضرت امیر المومنین علیہ السلام فرماتی ہتی کہ رد نہین کرتا
کرامت کو مگر گدہا مینی عرض کی کہ کرامت کیا چیز ہی حضرت نے فرمایا کہ وہی خوشبو اور تکیہ کہ جو
بیٹہنی کی لیی کوئی تواضع کری اور مانند اسکی فصل تیرہوین بیچ آداب گل سونگہنی
کی جانتو کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ سی منقول ہی کہ جو کوئی تمکو پہول دی تو اوسکو تم
چومو اور اپنی آنکہون پر رکہو کہ وہ بہشت سی آیا ہی اور بیچ حدیث معتبر کی مالک جہنی سی روایت
کی ہی کہ ایک پہول مینی حضرت امام جعفر صادق کو دیا حضرت نی لی لیا او سونکہا اور
اپنی دونون آنکہون پر رکہا اور فرمایا کہ جو کوئی پہول لیوی اور اوسکو سونگہی اور اپنی آنکہون پر
رکہی اور کہی اللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ زمین پر وہ شخص پہول نہ رکہنے
پاوی گا کہ اللہ گناہ اوسکی بخش دیگا اور حضرت امام علی نقی علیہ السلام سی منقول ہے
کہ جو کوئی سونگہی اور آنکہون پر رکہی کہ صلوات او پر آئمہ کی بہیجی تو حقتعالے واسطی اوسکی
حسنات عظیم لکہتا ہی اور گناہ اوسکی محو کرتا ہی خاتمہ بیچ بیان حق شوہر و زن

اور آداب مباشرت کی اور اوسمین تین مقصد ہین مقصد پہلا بیچ حق شوہر و زن کی جان تو کہ بیچ حدیث صحیح کی حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ ایک عورت حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ مین حاضر ہوئی اور عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ وآلہ کیا ہے حق شوہر کا اوپر عورت کے حضرت نے فرمایا کہ عورت اطاعت اپنی شوہر کی کرے اور نافرمانی اوسکی نکرے اور اپنے شوہر کی گہر سے بغیر رخصت شوہر تصدق کوئی چیز نہ دے اور بے اجازت اوسکی روزہ سنتی نہ رکھے اور جسوقت کہ مرد ارادہ مجامعت کا کرے تو وہ انکار نکرے اگرچہ بالا ے پالان شتر ہو اور خانہ شوہر سے بے اجازت شوہر باہر نجاوے اور اگر چلی جاوے بدون اجازت شوہر کی تو ملائکہ آسمان اور زمین اور ملائکہ غضب و ملائکہ رحمت سب اوسپر لعنت کرتی ہین جب تک کہ پہر گہر مین نہ آوے اوس عورت نے عرض کی یا رسول اللہ حق کسکا مرد پر زیادہ ہے حضرت نے فرمایا کہ حق باپ کا اوسنے عرض کی عورت پر کسکا حق بہت ہے حضرت نے فرمایا حق شوہر کا اوس عورت نے عرض کی میرا حق شوہر پر اتنا نہین ہے جتنا کہ اوسکا مجہپر ہے حضرت نے فرمایا کہ سو مین ایک حصہ تیرا حق نہین یعنی مرد کا ایک کم سو درجہ تجہپر حق ہے اور تیرا ایک درجہ ہے پس کہی اوس عورت نے کہا کہ مین قسم کہاتی ہون اوس خدا کی کہ جسنے آپکو ساتہ حق کی بہیجا ہے کہ مین ہرگز شادی نکرونگی اور شوہر نکرونگی اور دوسری حدیث مین منقول ہے کہ ایک عورت حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ کی خدمت مین حاضر ہوئی اور اوسنے سوال کیا حق شوہر سے حضرت نے فرمایا کہ حق شوہر کا بیان سے زیادہ ہے کہان تک بیان ہو مگر از جملہ حقوق شوہر سے یہ ہے کہ روزہ سنت بدون اجازت شوہر کی نرکہے اور بے اجازت گہر سے باہر نجاوے اور اپنے تئین بہت ساخوشبو شوہر کی واسطے رکہے اور بہت اچہی کپڑی پہنے اور اپنے تئین بہت مسا بنا و سنگار آراستہ رکہے اور ہر صبح و شام شوہر کی سامنے جائے کہ اگر شوہر ارادہ جماع کا کرے تو انکار نکرے

نکری آور دوسری حدیث مین حضرت نی فرمایا کہ کوئی چیز بی اجازت شوہر کی عورت
کسیکو نہ دی اور اگر دی دیوی تو گناہ اوسکا عورت کیواسطی ہی اور ثواب اوسکا شوہر کیواسطے
اور کوئی رات شوہر کو خشمناک نرکھی عورت نی کہا اگرچہ شوہر ظلم بھی کرتا ہو حضرت نی فرمایا کہ
ہان شوہر کو ناراض نکری اگرچہ وہ ظلم بھی کری اور حضرت صادق علیہ السلام نی فرمایا کہ
ایک رات اپنی شوہر کو ناراض نرکھی اسلیے کہ جو عورت ناراضی شوہر مین شب کو بسر کری نماز
اوس عورت کی قبول نہوگی جب تک کہ اوسکا شوہر اوس سے راضی نہو اور جو عورت کہ خوشبو غیر
مرد کی لیے لگاوی تو نماز اوسکی قبول نہوگی جب تک کہ اوس خوشبو کو پانی سی دہو کی دور کری
اور حضرت نی فرمایا کہ تین شخص ہین کہ کوئی عمل نیک اونکا آسمان پر نہین جاتا ایک غلام گریختہ اور
دوسرے وہ عورت کہ جسکا شوہر ناراض ہو اور تیسری وہ شخص کہ جو جامہ اور لباس کو از راہ تکبر اور
نخوت کی لٹکاکی چلی اور بسیار احادیث معتبرہ کی وارد ہی کہ جہاد مردون کا یہ ہی کہ جان اور مال اپنا راہ خدا
مین صرف کرین یہان تک کہ ماری جاوین اور جہاد عورتون کا یہ ہی کہ شوہر کی رنج اور ایذا دینی
اور دوسرا نکاح کرنی پر صبر کرین اور حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نی فرمایا کہ اگر حکم
کرتا مین کسیکو کہ سوای خدا کی اور کو سجدہ کرو تو البتہ کہتا مین کہ عورتین اپنی شوہرونکو سجدہ کرین
اور حضرت نی فرمایا کہ جس عورت کو کہ اوسکا شوہر واسطی مجامعت کی طلب کری اور وہ عورت جانی
مین اسقدر تاخیر اور دیر کری کہ مرد سو جاوی تو ملائکہ اوس عورت پر لعنت کرتی ہین جب تک
کہ اوسکا شوہر بیدار ہو اور بسند صحیح کی حضرت صادق علیہ السلام سی منقول ہی کہ جو عورت
اپنی شوہر سی کہی کہ مینی ہرگز تجہ سی نیکی نہین دیکھی تو اوس عورت کی اعمال سابقہ سب کے سب جاتے
رہتی ہین اور بسیار احادیث معتبرہ کی وارد ہوا ہی کہ حق عورت کا مرد پر یہ ہی کہ مرد اپنی عورت کو
سیر کری اور اوسکی بدن کو کپڑا دیوی اور اگر کوئی بدی عورت سی واقع ہو تو مرد اوسکو

بخش دی اور معاف کری اور ترش رو نہو اور ایک دن بیچ تیل لگانیکو دی اور تیسری روز کرت کہانیکو دی اور جہٹی مہینی حنا وغیرہ کا رنگ بو دی اور سال بیچ چار جوڑی بنا دی دو چار ٹکی لیی اور دو کری کی و اعلی اور جو میوی کہ لوگ کہاتی ہین اوسکو بہی کہلاوی اور عید کی دونون مین اور دونون سی زیادہ اوسکو اچہا کہلاوی اور پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ نی فرمایا کہ عیال مرد کی قیدی اوسکی ہین اسبب محبوب ترین نزدیک خدا کی وہ شخص ہی کہ زیادہ احسان کری اپنی اسیرونکی ساتہ اور بیچ حدیث معتبر کی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ سی منقول ہی کہ عورتونکی تئین غرفہ اور بالاخانہ پر جگہ رہنی کو ندو اور لکہنا نہ سکہلاؤ اور سورہ یوسف اور اوسکی معنی نہ بتلاؤ اور چرخہ زنی انکو سکہلاؤ اور سورہ نور انکو تعلیم کرو اور پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ نی منع فرمایا عورتونکو گہوڑی پر چڑہنی سی اور فرمایا کہ اگر نیک بات کا بہی عورت حکم کری تو اوسکو نمانو ایسا ہو کہ اوسکی جرأت بڑہی اور تمہین وی بہر بڑی کام کا حکم کری اور پناہ خدا کی مانگو بد عورت سی اور نیک عورت سی بہی حذر مین رہو اور حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نی فرمایا کہ اپنا کوئی راز عورت سی نکہو اور اگر یہ عزیزونکی حق مین کچہ کہین تو اوسمین انکا کہنا نمانو اور حضرت امیر علیہ السلام نی فرمایا کہ وہ مرد کہ جو اپنی کامونکو عورت کی تدبیر پر رکہی ملعون ہی اور حضرت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ جب ارادہ جنگ کا کرتی تہی تو اپنی عورتون کی مشورہ فرماتی تہی جو کچہ کہ عورتین مشورہ دیتی تہین حضرت اوسکی خلاف بجالاتی تہی اور حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ نی فرمایا کہ جو کوئی کہ اطاعت عورت اپنی کی کری تو خدا اوندہی منہ اوسکو جہنم مین ڈالیگا عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ کون سی طاعت مین یہ حال ہوتا ہی حضرت نی فرمایا کہ عورت اپنی مرد سی رخصت طلب کری سیر کرنی کو اور حمام مین جانیکو اور شادیمین جانیکو اور عیدگاہ مین جانیکو اور لڑائی مین جانیکو

اور کری یا رنگ کہ جسمین رنگ جلد کا معلوم ہووی ہر جا سکو ہانکی اور اوسکا شوہر ان امر و مین اطاعت اوسکی کبھی تو حلال اسی دکو او مدہی منہ بھسم مین فی التابعی و ریحہ خود عورت سی و مرد کی ہہ بہی چو ہی مہینی مکمتی یعنی عورتسی جماع کری کہ یہ واجب ہے اگر حاضر ہو اور سفر مین نہو اور کوئی عذر ہی طرفین سی نہو اور اگر کبھی عورتین رکہتا ہو تو ہر شب ایک عورت کی پاس سوے اور کنیز اور ممتوعہ کی پاس سونا واجب نہین ہے لیکن بہتر یہ ہی کہ اگر کنیز رکہتا ہو وہی تو با خود اوسکی رفع خواہش کری یا ساتھ کسیکی نکاح اوس کنیز کا کر دیوی اسواسطے کی بیچ بعض اخبار کے وارد ہوا ہے کہ اگر وہ کنیز مرتکب زنا کی ہوگی تو گناہ اوسکا او پر مالک کی ہے اور مشہور درمیان علما کے یہ ہی کہ اگر کوئی شخص زن منکوحہ رکہتا ہو اور دوسرا نکاح زن باکرہ کی ساتھ کری تو سات شبین مخصوص منکوحہ باکرہ کی ہین یعنی سات شبین اوسکی پاس سوے اور اگر غیر باکرہ ہو تو تین شبین مقصد دوسرا بیچ بیان آداب زفاف و مجامعت کی جان تو کہ زفاف کرنا قمر در عقرب اور تحت الشعاع مین مکروہ ہی چنانچہ امام موسی کاظم علیہ السلام نے فرمایا کہ جو کوئی جماع کری اپنی عورت سے بیچ تحت الشعاع کی پس چاہیے کہ اسقاط حمل کو اپنی نزدیک سمجھی ہی اور حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نی فرمایا کہ جماع مکروہ بیچ اول ماہ اور وسط اور آخر ماہ کی کہ جو حمل اندنون مین رہتا ہے تو وہ کرجاتا ہے اور اگر نگرا تو لڑکا دیوانہ یا مبتلا بعارضہ صرع ہوگا آیا نہین دیکہتا ہی تو کہ جسی صرع کا عارضہ ہوتا ہے اسی سبب سے ہوتا ہی کہ یا اول ماہ یا درمیان ماہ یا آخر ماہ مین جماع واقع ہوا ہے اور حالت حیض مین جماع کرنا بہت منع ہی چنانچہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ نی فرمایا کہ جو کوئی جماع کری اپنی عورت کی ساتھ بیچ حیض کے پس جو لڑکا کہ اوس حمل سی پیدا ہو گا مبتلا عارضہ جذام او برصی مین ہوگا پس ملامت اور الزام نہ دی مگر اپنی نفس کو کہ کیون ایسی حرکت کی اور حضرت صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ دشمن اہلبیت نہین ہے

مگر وہ شخص کہ ولد الزنا ہووی یا ماں اوسکی حیض میں حاملہ ہوئی ہووی اور اگر احادیث
معتبرہ مین منقول ہی کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ نی فرمایا کہ جب کوئی چاہی کہ اپنی عورت
سی خوش وقتی کری تو بطریق زبردستی نکری بلکہ اول صحبت اور اختلاط اور خوشطبعی کری اور اوسکی
بعد مقاربت کری اور پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ سی منقول ہی کہ او حضرت نی فرمایا کہ قسم
کہاتا ہون مین بحق اوس خدا کی کہ جان میری اوسکی قبضہ قدرت مین ہی کہ اگر کوئی شخص عورت
سی اوس مکان مین جماع کری کہ جہان لوگ جاگتی ہون کہ وہ دیکھین یا تو نکی آواز یا سانس کی
آواز سنین پس اگر حمل رہ جاوی تو جو لڑکا کہ پیدا ہوگا رستگار نہوگا اور زناکار ہوگا اور پیغمبر خدا
صلی اللہ علیہ آلہ نی منع فرمایا صحبت کو بعد احتلام کی اور اگر محتلم بدون غسل کی مقاربت کری اور
اوس سی لڑکا پیدا ہوگا تو وہ دیوانہ ہوگا پس ملامت نکری مگر اپنی تئین اور پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و
آلہ نی حضرت امیر کو وصیت فرمائی کہ یا علی جماع نکرو بیچ اول ماہ اور وسط ماہ اور آخر ماہ کی
کہ باعث دیوانگی اور جوزہ و خبط دماغ اوس عورت کا اور لڑکو نکا ہی یا علی بعد مقاربت نکرو بعد سنین
کی کہ اگر فرزند ہوگا اوسکا ہوگا یا علی وقت جماع بات نکرو کہ اگر فرزند ہوگا تو گونگا ہوگا اور نگاہ نکری کوئی طرف فرج عورت کی وقت
جماع کی اور اگر نظر کریگا تو لڑکا اندہا ہوگا یا علی بنظر شہوت خیال اور عورت کا وقت جماع نکرو اسواسطی
کہ اگر فرزند پیدا ہوگا تو مخنث یا دیوانہ ہوگا یا علی جماع نکرو اپنی عورت کی ساتہ مگر دو رومال
ہوویں کہ مرد اپنی واسطی اور عورت اپنی واسطی رکہی اور دونوں ایک رومال سی اکتفا
نکریں کہ آغاز دشمنی اور انجام جدائی ہی یا علی استادہ جماع نکرو کہ افعال خرون کی ہی
اور اگر فرزند پیدا ہوگا تو مانند گدہوں کی فرش خواب پر بول کریگا یا علی شب عید فطر
مین جماع نکرو کہ اگر فرزند متولد ہوگا تو اہل شر سی ہوگا یا علی شب عید قربان کو جماع نکرو
کہ اگر فرزند پیدا ہوگا تو چہ انگلیاں یا چار انگلیاں ہاتہ مین ہونگی یا علی نیچی درخت میوہ دار کی

جماع نکرو کہ اگر لڑکا پیدا ہوگا تو جلاد اور کشندۂ مردم یا رئیس سرگروہ ظلمہ ہوگا یا علی سامنی آفتاب
کی جماع نکرو مگر پردہ ڈال کی سوا اسکے کہ اگر فرزند پیدا ہوگا تو وہ لڑکا ہمیشہ بد حالی اور پریشانی
مین گرفتار رہیگا یہانتک کہ مرجاوے یا علی درمیان اذان اور اقامت کی مقاربت نکرو کہ اگر فرزند
متولد ہوگا خونریزی پر راغب ہوگا یا علی زن حاملہ سی بی وضو جماع نکرو کہ اگر بی وضو جماع
کروگی تو جو لڑکا اوس سے پیدا ہوگا وہ بخیل اور کور دل ہوگا یا علی سب نیمہ شعبان مین جماع نکرو کہ اگر
لڑکا پیدا ہوگا تو شوم ہوگا اور اوسکی منہ پر نشان سیاہی کا ہوگا یا علی آخر روز ماہ شعبان مین جماع
نکرو کہ اگر فرزند پیدا ہوگا عشار اور یاور ظالمون کا ہوگا اور بہت سی آدمی اوسکی ہاتھ سی ہلاک
ہونگی یا علی کوٹہی پر جماع نکرو کہ اگر لڑکا پیدا ہوگا منافق اور ریاکار اور صاحب بدعت ہوگا یا علی جب
سفر کی لیے جاو تو اوس رات کو جماع نکرو کہ اوس رات کو اگر جماع کروگی اور اوس سے لڑکا پیدا ہوگا
تو وہ لڑکا مال کو ناحق صرف کریگا اور اسراف کرنیوالی برادر شیاطین کے ہین اور اگر تین منزل
کا سفر ہو تو اثنای سفر مین جماع نکرو کہ لڑکا یاور ظالمونکا ہوگا یا علی شب دوشنبہ کو جماع کرو
کہ اگر لڑکا پیدا ہوگا تو وہ حافظ قران اور راضی بقسمت خدا ہوگا یا علی اگر جماع کرو تم شب سہ شنبہ کو
تو جو لڑکا کہ اوس حمل سی پیدا ہوگا تو بعد از سعادت اسلام اوسکو شرف شہادت حاصل ہوگا
اور دل اوسکا رحیم اور دہن اوسکا خوشبو اور ہاتہ اوسکا جوان مرد اور زبان اوسکی
غیبت اور بہتان سی پاک اور بری ہوگی یا علی اگر جماع کرو تم شب پنجشنبہ کو تو جو لڑکا کہ پیدا ہوگا حاکم
ہوگا حکام شرع سی یا عالم ہوگا اور اگر پنجشنبہ کو دوپہر کیوقت جماع عورت سی کروگی تو اوس
لڑکی کی نزدیک شیطان نہین آتا جب تک کہ وہ پیر ہو اور حقتعالی اوسکو سلامتی دنیا اور
دین روزی کریگا یا علی اگر مقاربت کرو تم شب جمعہ کو فرزند جو پیدا ہوگا دانایان مشہور سے
ہوگا اور اگر جماع کرو تم شب جمعہ کو بعد از نماز عشا امید ہی کہ وہ فرزند ابدالسی ہوگا یا علی اگر

ر

ساعت شبمین جماع نکری کہ اگر فرزند پیدا ہو تو خوف ہی کہ ساحر اور جادوگر ہووے اور دنیا
کو آخرت پر اختیار کری یا علی اس وصیت کو مجھ سی سیکھو جس طرح کہ مینی جبرئیلؑ سی سیکھا اور حضرت
نی فرمایا کہ اگر چاہی کہ شیطان شریک جماع نہو تو بوقت جماع کہی بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اور حضرت امیر المومنین علی بن ابیطالب علیہ الصلوٰۃ والسلام سی منقول ہی کہ جو کوئی
ارادہ مقاربت کا کری تو اوسوقت کہی بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ اَللّٰھُمَّ جَنِّبْنِی الشَّیْطَانَ
وَجَنِّبِ الشَّیْطَانَ مَا رَزَقْتَنِیْ پس اگر لڑکا پیدا ہوگا تو شیطان ہرگز اوسکو ضرر نہ پہنچا
سکیگا مقصد بیسواں بیچ بیان تاریخ ہای سعد و نحس مطلق ماہ و مخصوص ہر ماہ اور ایام ہفتہ
موافق ترجمہ مرحوم مغفور سید عبداللہ صاحب کی کہ اونہون نی ترجمہ کتاب جدول کا
باین عنوان کیا ہی کہ پہلی تاریخ مین پیدایش حضرت آدمؑ کی ہی اور واسطی ہر مطلب اور حاجت
کی اور واسطی حضور سی پادشاہونکی اور واسطی سفر اور طلب علم اور خرید اور فروخت چارپایونکی
خوب ہے اور جو فرزند کہ بیچ اس دن کی پیدا ہو فراخ روزی ہووے دوسری تاریخ روز ولادت حضرت
حواؑ کا ہی اور نکاح کی اور گہر بنانی اور کاغذ معاملات لکہنی اور حاجت طلب کرنی کی لیی خوب
ہی اور جو فرزند کہ اس روز مین پیدا ہو نیک تربیت پاوے تیسری تاریخ نحس ہے اور اچہی نہین
ہی کسی کام کی لیی چوتھی تاریخ روز پیدایش ہابیل فرزند آدمؑ کا ہی اور واسطی کہیتی اور شکار
کرنیکی اور چارپایونکی لیکر نیکی بہت نیک ہی اور مکروہ ہی بیچ اوسکی سفر کرنا کہ خوف مارے جانی
اور لٹ جانی کا ڈر کہتا ہی اور جو فرزند کہ پیدا ہو مبارک ہو پانچوین تاریخ روز ولادت قابیل کا
ہی کہ اوسنی اپنی بہائیکو یعنی ہابیل کو مارا اور روز نحس ہی کسی کام کی واسطی مبارک نہین ہے
چہٹی تاریخ نیک ہی واسطی نکاح کی اور حاجت طلب کرنیکی اور جو کہ سفر کری اس روز مین دریا یا
خشکی کا اپنی گہر کو سلامت پہر آوی اور نیک ہی واسطی شکار کرنی او خرید کرنی چارپایونکی

اور جو خواب کہ بیچ اس روز کی دیکھی تعبیر اوسکی بعد ایک روز کی ظاہر ہو ساتوین تاریخ
نیک ہی واسطی سب کاموں کی خصوصاً واسطی عمارت اور عروسی اور شکار اور طلب روزی
کی اور جو لڑکا کہ اس روز مین پیدا ہو فراخ روزی اور نیک تربیت ہو آٹھوین تاریخ نیک ہے
واسطی خرید و فروخت کی اور جو کہ پادشاہ پاس جاوے حاجت اوسکی بر آوے اور بد ہی واسطے
سفر کرنی دریا اور خشکی کی اور واسطی جنگ کی نوین تاریخ نیک ہی واسطے سب کاموں کی اور جو کہ
اس روز دشمن سی لڑی غالب آوے اور جو کہ سفر کری مال اوسکی تئین روزی ہو اور جو فرزند کہ
پیدا ہو نیک اور فراخ روزی ہو اور جو خواب کہ اس دن دیکھا ہو اثر اوسکا اوسی روز
ظاہر ہو دسوین تاریخ روز ولادت حضرت نوح ہی جو کوئی کہ اس روز مین پیدا ہو عمر
بڑی ہو اور فراخ روزی ہو اور نیک ہی واسطی خریدنی اور بیچنی اور سفر کرنی اور
کہیتی بونی کی گیارہوین تاریخ روز ولادت حضرت شیث ہی اور نیک ہی واسطی خرید
اور فروخت اور سفر کرنی کی اور اکثر کاموں کی بارہوین تاریخ نیک ہی واسطی نکاح کرنی اور
سفر دریا کی اور جو کہ بیمار ہو صحت پاوے اور جو فرزند کہ پیدا ہو اچھی تربیت پاوے تیرہوین
تاریخ نحس ہی واسطی سب کاموں کی چودہوین تاریخ نیک ہی واسطی طلب علم اور خرید اور
فروخت اور سفر اور قرض لینی اور سفر دریا کی اور جو فرزند کہ اس روز مین پیدا ہو عالم ہو اور
عمر اوسکی دراز ہو اور راغب طرف علم کی ہو پندرہوین تاریخ نیک ہی واسطی سب کام
کی مگر جبری ہی واسطی قرض دینی اور قرض لینی کی سولہوین تاریخ نحس ہے اور کسی کام
کی واسطی اچھی نہین مگر عمارت بنانی کی واسطی اچھی ہی اور جو کہ سفر کری اس روز
تو خوف ہلاکت کا ہی اور جو کہ بیمار ہو شفا پاوے اور جو لڑکا کہ قبل دوپہر کی پیدا ہو بدحال ہو
اور بعد دوپہر کی نیک حال ہو سترہوین تاریخ میانہ ہی یعنی نہ اچھی ہی نہ بری اور

قرض لینا اور دینا اس روز مین خوب نہین ہی اور جو کوئی بیچ اس روز کی پیدا ہو حال اوسکا
نیک ہو ١٨ اٹھارہوین تاریخ مبارک ہی واسطی خرید اور فروخت اور سفر کی اور جو کہ دشمن
سی لڑی اوسپر غالب آوے اور جو فرزند کہ اس روز مین پیدا ہو حال اوسکا نیک ہو
١٩ انیسوین تاریخ روز ولادت حضرت اسحٰقؑ ہی اور نیک ہی واسطی سفر اور طلب روزی
اور کوشش کرنی کی کامون مین اور طلب علم کی واسطی خوب ہے اور جو فرزند کہ پیدا ہو توفیق
نیک پاوے ٢٠ بیسوین تاریخ میانہ ہی نہ اچھی نہ بری واسطی سفر اور بنانے مکانونکی اور لگانی درختونکی
اور مول لینی چارپایونکی اور جو فرزند کہ پیدا ہو مشقت کی ساتھ زندگانی کری ٢١ اکیسوین تاریخ
نحس ہے اور جو کہ سفر کری خوف ہلاکت رکھتا ہی اور واسطی مارنی حیوانات کی خوب ہی
٢٢ بائیسوین تاریخ سالمہ ہی واسطی روا کرنی حاجتونکی اور جانی نزدیک بادشاہونکی اور صدقہ دینی
اس روز کی قبول ہی اور بیمار بھلا ہو صحت پاوے اور مسافر جلدی پھرے اور واسطی جمیع کامونکی
نیک ہی ٢٣ تئیسوین تاریخ روز ولادت حضرت یوسفؑ ہی اور مستجاب ہی واسطی طلب حاجات
اور تجارت اور زن چاہنی کی اور نزدیک پادشاہونکی جانی کی اور جو کہ اس روز مین سفر کرے
غنیمت اور لوٹ بہت اوسکو حاصل ہو اور جو فرزند کہ پیدا ہو نیکو تربیت ہووے ٢٤ چوبیسوین تاریخ
بہت نحس ہے فرعون بیچ اس روز کی پیدا ہوا ہے بس کوئی کام اس روز مین خوب نہین ہے
مگر کار خوب عبادات اور طاعات میں اور واسطی مولود کی بھی خوب نہین ہی ٢٥ پچیسوین تاریخ
نحس ہے بس اس روز مین اپنی تئین نگاہ رکھی اور کسی کام کی واسطی نجاوے کہ بیچ اس روز کی
حقتعالے نے اہل مصر کو ساتھ فرعونکی اپنی آیات یعنی اپنی عذاب مین مبتلا کیا اور واسطی بیماری کی
برا اور حال اوس شخص کا کہ اس روز مین پیدا ہو نیک ہو لیکن بلائی سخت مین مبتلا ہو اور
آخر نجات پاوے اور بروایت سلمان اس روز کی شر سی پناہ لیجاوین طرف خدا کے ساتھ اعانت نیک

۲۶

نیک کی مانند نماز اور دعا اور تصدق وغیرہ کی چھبیسوین تاریخ نیک ہی واسطی سفر اور سب امور کی
کہ جنکا ارادہ کری مگر نکاح کرنا خوب نہین ہی اسلیے کہ آخر جدائی ہوتی ہی سو واسطی کہ اسدن
دریا شگافتہ ہوا واسطی حضرت موسیٰ کی اور اگر سفر سی اس روز مین پہر گہر مین بخاو ستائیسون
تاریخ نیک ہی واسطی سب کامونکی اور ایک روایت مین وارد ہوا ہی کہ سفر اس روز مین کرنا خوب ہے
۲۸
اور واسطی مولود کی بہت نیک ہی اٹھائیسوین تاریخ کو پیدائش حضرت یعقوبؑ کی ہی وہ نیک
ہی واسطی سب کامونکی اور جو فرزند کہ پیدا ہو سا تہ غم یا مرض کی یا ضعف چشم کی مبتلا ہو انتیسوین
تاریخ خوب ہے واسطی سب کامونکی اور جو کہ سفر کری بہت مال پاوی اور ایک روایت مین وارد ہوا ہی
کہ شائستہ ہی واسطی سب کامونکی خصوصاً ملاقات پادشاہونکی اور جو فرزند کہ اس روز مین پیدا ہو
۳۰
وہ برباد ہو گا تیسوین تاریخ نیک ہے واسطی خرید او فروخت اور تزویج کی اور جو فرزند کہ پیدا ہو
مبارک ہو یہ جدول بیچ بیان تاریخون نیک و بد کہ جو مخصوص ہر ماہ کی اور جو جو
کہ بسبب ولادت یا وفات ائمہ معصومین نیک اور بد ہو گئی ہین اور جو جو کہ نحس اور
مخصوص ہر مہینہ کی ہین پس جانو کہ محرم الحرام مہینہ غم اور اندوہ کا ہی خصوصاً دس روز
پہلی تاریخ سی دسوین تک اور سارا مہینہ بنا بر واقع ہونی شہادت جناب خامس آل عبا
علیہ التحیۃ والثنا کی لائق امور خوشی اور شادی کی نہین ہے اور جو دو ہوین اور تیرہوین اور
بائیسوین اسکی نحس اکبر ہی اور پچیسوین کو وفات حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کی ہے
اور بنا بر ایک قول کی بارہوین اور بنا بر ایک قول کی چوبیسوین صفر المظفر تمام مہینہ
نحس ہے اسواسطے کہ بیسوین تک اسکی چہلم جناب سید الشہدا علیہ السلام ہی اور اہلبیت
علیہم السلام رسم تعزیت اور ماتم داری مین مشغول تہی اور تیرہوی اور دسوین اور بیسوین اسکی نحس اکبر
ہی اور سترہوین مین وفات حضرت امام علی رضا علیہ السلام کی ہی اور اٹھائیسوین کو وفات

حضرت سید کائنات اور شہادت حضرت امام حسن علیہ السلام کی ہی پس قیام براسم التعزیت
اور زیارت ان دونون جناب کی نزدیک ورود سی زیادہ تر مناسب ہی ربیع الاول دوسری
مین بنابر بعض روایات کے وفات سید کائنات کی ہی اور بروایت کلینی اٹھوین اور بارہوین کو
وفات حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام کی ہی اور نوین کو عید قتل عمر ہی اور سترہوین
مین تولد جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی اور اسی مہینہ کی سترہوین شب کو
معراج اوس جناب کو ہوئی ہی اور چھبیسوین مین وفات حضرت ابو طالب اور حضرت امام جعفر
صادق علیہ السلام کی ہی اور دسوین اور بیسوین اسکی نحس اکبر ہی اور ایک روایت مین چوتھی
اس مہینہ کی نحس اکبر ہی ربیع الاخر چوتھی کو اس مہینہ کی پیدائش حضرت امام حسن عسکری
علیہ السلام ہی اور ایک قول مین آٹھوین اور ایک قول مین دسوین اس مہینہ کی اور
پہلی اور گیارہوین اور اٹھائیسوین اس مہینہ کی نحس اکبر ہی جمادی الاولی چودہوین
اور پندرہوین کو اس مہینہ کی احتمال وفات جناب فاطمہ علیہا السلام ہی بنابر روایت
زندگانی کرنی اوس معصومہ کی پچہتر روز بعد وفات جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ
کی کہ اٹھائیسوین کو ماہ صفر کی واقع ہوئی بنابر مشہور کی اور بنابر ایک قول کی پندرہوین
کو اس مہینہ کی ولادت حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کے اور دسوین اور گیارہوین
اور اٹھائیسوین اس مہینہ کی نحس اکبر ہی جمادی الاخر ہی تیسری کو اس مہینہ
کی وفات جناب سیدہ کے اور پندرہوین کو اس مہینہ کی ایک روایت مین ولادت
حضرت امام زین العابدین علیہ السلام ہی اور انیسوین شبکو اس مہینہ کی حضرت آمنہ
سات حضرت رسول خدا کی حاملہ ہوئی ہین اور بیسوین کو اس مہینہ کے حضرت فاطمہ
پیدا ہوئی ہین اور پہلی اور گیارہوین اور بارہوین نحس اکبر ہی رجب المرجب پہلی

**رجب المرجب** **پهلی** کو اس مهینی کی ولادت حضرت امام محمد باقر علیه السلام
هی اور **دوسری** کو ولادت حضرت امام علی نقی علیه السلام کی بنابر ایک
روایت کی هی اور **تیسری** کو احتمال وفات اور ولادت حضرت امام علی نقی
علیه السلام هی اور **دسوین** کو ولادت حضرت امام محمد تقی علیه السلام کی هی
اور بنابر ایک قول کی وفات حضرت امام جعفر صادق کی هی اور **اکیسوین**
کو وفات حضرت فاطمه علیها السلام بنابر ایک قول کی هی اور **بائیسوین** کو
روز هلاک معاویه هی اور **تئیسوین** کو دن زخمی هونی حضرت امام حسن علیه السلام
کا هی اور **چوبیسوین** کو فتح خیبر هوئی هی اور **ستائیسوین** کو روز عید
یعنی تاریخ مذکور جناب رسول خدا صلی الله علیه و آله سات رسالت کی است پر ظاهر هوئی
هین اور **گیارهوین** **بارهوین** اور **تیرهوین** بخش اکبر هی لیکن خوف
تیرهوین کی بسبب ولادت حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب کی نازل هوئی
هی **شعبان المعظم** **تیسری** کو اس مهینی کی روز مبارک هی اور مشهور
هی که حضرت امام حسین علیه السلام آج کی دن پیدا هوی هین اور بنابر ایک روایت
کی پانچوین کو اور پانچوین کو اس مهینی کی بنابر ایک روایت کی ولادت حضرت امام
زین العابدین علیه السلام هی اور **پندرهوین** شبکو اس مهینی کی ولادت
حضرت صاحب الامر علیه السلام هی اور **چودهوین** اور **بیسوین** اور
**چهبیسوین** اس مهینی کی بنابر احادیث کی بخش اکبر هی **رمضان المبارک**
**ری** کو اس مهینی کی انجیل نازل هوئی هی اور **دسوین** کو وفات
جناب خدیجه کبرا اور **پندرهوین** کو ولادت حضرت امام حسن علیه السلام کی هی

 اور بنا بر ایک روایت کی تاریخ مذکور کو ولادت حضرت امام محمد تقی علیہ السلام کے
ہی اور **اونیسوین** شبکو اس مہینی کی سر مبارک حضرت امیر المومنین علی ابن ابی
طالب علیہ السلام کو ضربت ابن ملجم ملعون سی ہو گئی ہی اور اکیسوین کو شہادت اون
جناب کی ہی اور بنا بر ایک روایت کی تاریخ مذکور کو وفات حضرت امام رضا علیہ السلام
کی ہی اور تیئسویں اور بیسوین اور **چوبیسوین** اس مہینی کی نحس اکبر ہی **شوال
المکرم** بنا بر بعضی روایات کی نکاح عائشہ کا بیچ اسکی واقع ہوا ہی **دوسری**
اور **چھٹی** اور **اٹھوین** نحس اکبر ہی **ذی القعدۃ الحرام گیارھوین**
کو اسکی ولادت حضرت امام رضا علیہ السلام کی ہی اور یہی دن وفات حضرت
امام محمد تقی علیہ السلام کا ہی اور **پندرھوین** کو بنا بر ایک قول کی اور بنا بر
بعض اقوال کی وفات اوس جناب کی آخر مین اس مہینی کی واقع ہوئی ہی **پچیسوین**
کو دحو الارض ہی یعنی اسی روز زمین نیچی کعبہ معظمہ کی بچھائی گئی ہی اور بیچ اسی تاریخ
کی حضرت ابراہیم اور حضرت عیسی پیدا ہوئی ہین اور حضرت صاحب الامر بھی اسی روز ظہور فرماوینگی
ان شاء اللہ تعالی اور **چھٹی** اور **دسوین** اور **اٹھائیسوین** اس مہینی کی
نحس اکبر ہی **ذی الحجۃ الحرام ساتوین** کو اس مہینی کی وفات حضرت
امام محمد باقر علیہ السلام کی ہی اور **پندرھوین** کو ولادت حضرت امام علی نقی
کی ہی اور **اٹھارھوین** کو عید غدیر ہی **چوبیسوین** کو عید مباہلہ ہی **ستائیسوین**
کو بنا بر ایک قول کی ولادت حضرت امام علی نقی علیہ السلام کی ہی اور **اٹھوین** و **بیسوین** اور **اٹھائیسوین**
اس مہینی کی نحس اکبر ہی یہ جدول ہی بیان مین سعد اور نحس ایام ہفتہ کی بنا بر احادیث
آئمہ معصومین علیہم السلام کی **روز جمعہ** سفر و دونون کا اور بہترین عبد ... کا

اور حدیث مین وارد ہوا ہی کہ آفتاب طلوع اور غروب نہین کرتا بیچ کسی دن کی کہ افضل اور ۲۷
بہتر جمعہ سی ہو اور اس دن مین ایک ساعت ہی کہ قبول ہوتی ہین بیچ اوس ساعت
کی دعائین اور مبارک ہی واسطی تزویج اور نکاح کی اور سنت ہی بیچ اوسکی
غسل کرنا اور حمام مین جانا اور سر مونڈانا اور ناخن اور شارب لینا اور پیش از نماز
جمعہ کی سفر کرنا مکروہ ہی اور ایک روایت مین وارد ہوا ہی کہ جو کوئی سفر کری قبل
نماز جمعہ کی تو ندا کرتا ہی ایک **فرشتہ** کہ نہ پھیری تجکو خدای تعالی **روز شنبہ**
حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نی فرمایا کہ خدا نی مبارک کیا ہی واسطی امت
میری کی صبح اور شام روز ہفتہ اور روز پنجشنبہ کو اور سب کامونکی واسطی خوب
ہی خصوصا سفر کرنی کی لیی کہ بیچ حدیث کی وارد ہوا ہی کہ اگر ایک پتھر دور ہو
روز شنبہ کو اپنی جا سی تو البتہ حق تعالی اوسکو اوسکی جگہ پر پھیرتا ہی **روز**
**یکشنبہ** خوب ہی واسطی عمارت بنا کرنی اور شادی کرنی کی اور میانہ ہی
اکثر کامونکی واسطی **روز دوشنبہ** نحس ترین دنونکا ہی اور واسطی کسی کام کی مبارک
نہین اور سفر کرنا بیچ اس روز کی اور واسطی حاجت کی جانا بہتر نہین ہی اسواسطی کہ ممانعت
بیچ اس روز کی وارد ہوئی ہی اور منسوب ہی یہ روز طرف بنی امیہ کی کہ روز عید اور روز سرور
اون لوگون کا تھا **روز سہ شنبہ** میانہ ہی واسطی اکثر کامونکی اور بیچ حدیث
کی وارد ہوا ہی کہ سفر کرنی بیچ اس روز کی کہ خداوند عالمیان نی آہن کو واسطی داؤد کی بیچ اس
دنکی نرم کیا تھا اور منقول ہی کہ جسپر حاجت دشوار ہو تو اوسکو طلب کری روز سہ شنبہ
**روز چہارشنبہ** نحس ہی اور واسطی اکثر کامونکی شایستہ نہین اور نہی
[illegible] ا ہی نورہ لگانا سی اور سفر کرنی سی بیچ اس وقت کی اور بیچ بعضی روایات کی

واسطی سب کاموں کی جو بہ روز پنجشنبہ مبارک ہی لہ روز سفر وارد ہوئی ہی
خصوصا واسطی طلب حاجت اور سفر کرنی کی یہ جدول ہی بیان میں ایام نحس اکبر مہینی
کی جو سارا ایک رات کی دن اور بنا بر ایک روایت کی ایک دن نحس ہوتا ہی پس نحس اکبر
جو مخصوص محرم الحرام کی ہیں وہ گیارہوں اور چودہوں اور بائیسوین ہی اور صفر المظفر
کی پہلی اور دسوین اور بیسوین اور ربیع الاول کی چوتھی اور دسوین اور بیسوین اور ربیع الآخر
کی ... گیارہوین اور اٹھائیسوین اور جمادی الاولی کی دسوین اور گیارہوین اور اٹھائیسوین
... جمادی الاخری کی پہلی اور گیارہوین اور بارہوین اور رجب المرجب کی
گیارہوین اور بارہوین اور تیرہوین اور شعبان المعظم کی چودہوین اور
بیسوین اور چھبیسوین اور رمضان المبارک کی تیسری اور بیسوین اور چوبیسوین اور
شوال المکرم کی چھٹی اور ... اور آٹھوین اور ذی القعدۃ الحرام کی چھٹی
اور دسوین اور اٹھائیسوین اور ذی الحجۃ الحرام کی آٹھوین اور ... اور اٹھائیسوین تمام
ہوا احوال ایام سعد و نحس شہور و ایام ہفتہ موافق ترجمہ سید عبد اللہ صاحب مغفور کی اب بیچ تقطیع
کہ واسطی قطع کرنی کپڑا کی اس طرح سی حدیث وارد ہوئی ہی روی عن النبی صلی اللہ علیہ
والہ وسلم من قطع الثوب یوم الاحد لا یکون له مبارکا ومن قطع الثوب یوم
الاثنین یکون له مبارکا ومن قطع الثوب یوم الثلثا خرقۃ او سرقه سارق
او یحرق ومن قطع الثوب یوم الاربعاء یرزق البهائم الکثیر نعما تعبو من قطع
الثوب یوم الخمیس یرزق العلم ومن قطع الثوب یوم الجمعۃ بطول العمر ومن قطع
الثوب یوم السبت یکون مریضا ما دامت الثوب فی بدن الانسان واللہ اعلم
محصل اس حدیث کا یہ ہی یعنی روایت کی گئی ہی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

کہ جو شخص کہ قطع لباس کری انوار کے دن نہ مبارک ہوگا وہ لباس واسطی اوس شخص کے اور جو شخص کہ قطع لباس کرے دوشنبہ کو ہوگا وہ لباس اوس شخص کے لیے مبارک اور جو شخص کہ قطع لباس کرے سہ شنبہ یعنے منگل کے دن تو جل جائیگا وہ لباس یا چور لیجائینگے اوسکو یا دریا ڈوب جائیگا اور جو شخص کہ قطع لباس کری چارشنبہ کو یعنی بدھ کو تو عطا کریگا حق تعالے اوس شخص کو چارپایے بہت سے بغیر تعب کے اور جو شخص کہ قطع لباس کرے پنجشنبہ کو عطا کریگا اوسکو حق تعالیٰ علم اور جو شخص کہ قطع لباس کرے جمعہ کو طولانی ہوسکے عمر اور جو شخص کہ ہفتہ کو قطع لباس کری رہیگا وہ مریض اور بیمار جب تک کہ وہ کپڑا اوسکی بدن مین رہی مگر یہ کہ وہ پھاڑ ڈالے اوس لباس کو یا پھاڑ ڈالے اور یہ بہی جاننا چاہیے کہ واسطے پہننے لباس کے کوئی تاریخ و دن مخصوص نہین ہی بلکہ جو تاریخ اور دن کہ اچھا ہی اوس روز پہنے کہ تاریخ نحس و روز شوم مین کوئی کام کرنا نہین چاہیے فقط والحمد للہ اولاً و اخراً و ظاہراً و باطناً و الصلوٰۃ علی محمد و الہ الطیبین الطاہرین تحریرہا العشرین من شہر ربیع الثانی سنہ ۱۲۶۶ من الہجرۃ علی صاحبہا الالف السلام والصلوٰۃ

وانا العبد الضعیف

السید مصطفیٰ وفقہ

اللہ لما یحب

دستخط

# دعاء هلال

أيها الخلق المطيع الدائب السريع المتردد في منازل التقدير المتصرف في
فلك التدبير آمنت بمن نور بك الظلم وأوضح بك البهم وجعلك آية من آيات ملكه
وعلامة من علامات سلطانه وامتهنك بالزيادة والنقصان والطلوع والأفول
والإنارة والكسوف في كل ذلك أنت له مطيع وإلى إرادته سريع سبحانه ما أعجب ما دبر
في أمرك والطف ما صنع في شأنك جعلك مفتاح شهر حادث لأمر حادث
فأسأل الله ربي وربك وخالقي وخالقك ومقدري ومقدرك
ومصوري ومصورك أن يصلي على محمد وآله وأن يجعلك هلال بركة لا تمحقها
الأيام وطهارة لا تدنسها الآثام هلال أمن من الآفات وسلامة من السيئات
هلال سعد لا نحس فيه ويمن لا نكد معه ويسر لا يمازجه عسر وخير لا يشوبه شر هلال
أمن وإيمان ونعمة وإحسان وسلامة وإسلام اللهم صل على محمد وآله واجعلنا من أرضى
من طلع عليه وأزكى من نظر إليه وأسعد من تعبد لك فيه ووفقنا فيه للتوبة
واعصمنا فيه من الحوبة واحفظنا من مباشرة معصيتك وأوزعنا فيه شكر
نعمتك وألبسنا فيه جنن العافية وأتمم علينا باستكمال طاعتك فيه المنة
إنك المنان الحميد وصلى الله على محمد وآله الطيبين الطاهرين

# ملحقات رسالہ اعمال الصالحین

جب اضعف العباد تحریر رسالہ سی فارغ ہوا اور وہ ملاحظہ احباب مین گذرا تو بعض احبائے روحانی نے مجھسی ذکر کیا کہ اکثر عوام کثرت اسناد و تاثیر اوعاد یکھکر بحث کرتی ہین اور بد اعتقادی سی کہتی ہین کہ ہمنی سابقاً اکثر دعائین کہ جو کثیر الاسناد و کثیر التاثیر منقول تہین اونکو بطریق تجربہ و امتحان پڑہا مگر جیساکہ اثر منقول تہا ویسا نپایا یہ جب لکہا ہی دیکہو اور بعض اشخاص کہ فی الجملہ علم سی بہرہ رکہتی ہن وہ یہ کہتی ہین کہ جو اول روز علم الٰہی ہیز کہ راہی اور مقدر ہن لکہا ہی وہ ہوتا ہی دعا کی پڑہنی سی تقدیر نہین بدلتی بس دعا کا پڑہنا اور طلب حوائج کرنا عبث و بی فائدہ بلکہ طلب خلاف تقدیر و علم الٰہی کی کرنا ہی یہ سنکر مجکو کمال احتراق و رنج ہوا اور اوسکا جواب جو کچہ کہ اوسوقت ذہن ناقص مین آیا دیا گیا حاصلیہ عوام کی جواب مین کہا ہی کہ یہ جو عوام کہتی ہین کہ سابقاً اکثر دعائین کثیر الاسناد و کثیر التاثیر بطریق تجربہ پڑہین کچہ اثر منقول نہ پایا تو اون لوگون نی بطریق منقول نہ پڑہین ہونگی اگر بطریق منقول پڑہتی تو یقینی تاثیرات مکتوبہ ظاہر ہوتی یا وہ عوام اوس جماعت مین سی ہونگی کہ جنکی دعا نہیں قبول ہوتی یا ایسی امر کی لیی دعا کی ہوگی کہ اوس امر کی لیی دعا مستجاب نہیں ہوتی یا اوس جماعت مین سے ہون گی کہ دعا اوس جماعت کی بتاخیر مستجاب ہوتی ہے اور تفصیل ہر ایک کی کتب مبسوطہ مین مندرج ظاہر ہی کہ ہر چیز کی لیی کچہ شرائط ہوتی ہین اسطرح دعا کی لیی بہی کچہ شرائط ہین جب انسان دعا کو باوقات و شرائط پڑہیگا تو یقینی اثر اوسکا ظاہر ہوگا چنانچہ منجملہ اور عمدہ شرائط دعا سی اعتقاد و صدق دل ہی اور احادیث مین بتاکید مذکور ہی کہ داعی وقت دعا کی اعتقاد کامل و یقین واثق اجابت کا رکہنا ہوا دراگر تاخیر اجابت مین ہو تو دل تنگ نہ ہو اور ناامید مطلب سے نہو بلکہ مکرر دعا کو پڑہی اور اعتقاد

اس امر کا کرے کہ مصلحت تاخیر اجابت میں ہوگی اور جو کچھ کہ خدا مستدعی ہی اوسکی کرتا ہی عین
مصلحت ہی پس جبکہ عوام ضعیف الاعتقاد بطریق تجربہ و امتحان بدون لحاظ اوقات و شرائط
دعا کو پڑھتے ہین اور یقین پہلے سی اسکا ہو کہ دعا اثر نکرے گی یہ بداعتقادی اور عدم یقین کہ اعظم
اسباب عدم اجابت میں سی ہی اگر ایسی دعا قبول نہو تو اسمین دعا کا اور حدیث کا کیا قصور
چنانچہ منقول ہی کہ کسی شخص نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سی عرض کی کہ دو آیتیں قرآن
مین کہ اوسکا کچھ اثر مجھ پر نہیں ظاہر ہوا حضرت نے فرمایا کہ وہ کونسی آیتین ہین اوسنی عرض کی کہ ایک
اومین سی قول حقتعالیٰ کا اُدْعُونِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ معنی ظاہری اس آیہ کی یہ ہین کہ دعا
کرو تم مجھسی قبول کرونگا مین واسطی تمہاری فقط اس واسطی کہ مین دعا کرتا ہون اور حقتعالے
اجابت نہین کرتا یہ سنکی حضرت نی فرمایا کہ آیا تجویز کرتا ہی تو اس امر کو کہ خدا خلف وعدہ کرتا ہے
اوس شخص نے عرض کی کہ یہ نہین کہہ سکتا حضرت نی فرمایا کہ ہرگاہ خدا اخلاف وعدہ کے
نہین کرتا پس موجب عدم اجابت کا کیا ہی اوسنی عرض کی کہ مین نہین جانتا حضرت نے
فرمایا کہ مین تجکو خبر دیتا ہون اور بتلاتا ہون کہ جسوقت کہ آدمی اطاعت اور فرمان برداری
حق سبحانہ وتعالیٰ کے کری اون باتون مین کہ جسمین اوسنی حکم کیا ہی اور بعد اوسکی جو
کہ طریق دعا کا ہی اوسکا لحاظ اور خیال رکھی البتہ حق سبحانہ وتعالیٰ اوسکی دعا کو مستجاب
فرماویگا اوس شخص نے عرض کی کہ طریق دعا کا کیا ہی حضرت نی فرمایا کہ پہلی حمد خدا اور ستائش
اوسکی کرے بعد اوسکی نعمتہای خدا کو یاد کری اور اوسکا شکر کری بعد اوسکی درود اوپر محمدؐ
وآل محمدؐ کے بھیجی بعد اوسکی اپنی گناہون کو یاد کری اور اوسکی طلب آمرزش خدا سی کری
یہی طریق دعا کا الی آخر الخبر اور قریب اسکی ہی جو کچھ کہ علی بن ابراہیم علیہ الرحمہ نی اپنی تفسیر مین
لکھا ہی کہ کسی شخص نے حضرت کی خدمت مین آکر عرض کی کہ فدا ہوئین آپکی حقتعالیٰ

فرماتاہی اُدْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ اور میں دعا کرتاہوں اور مستجاب نہین ہوتے
حضرت نے فرمایا کہ سبب مستجاب نہونیکا یہ ہی کہ تم لوگ اپنی عہد کو وفا نہین کرتی یعنی جو کچہ
کہ تم خداسی عہد وپیمان وتوبہ واستغفار کرتی ہو اوسپر باقی نہین رہتی فی الواقع جیسا
کہ حضرت نے ارشاد کیا اسیطرح ہی کلام الملوک ملوک الکلام اسلئی کہ خدا فرماتاہی اَوْفُوْا
بِعَهْدِیْ اُوْفِ بِعَهْدِكُمْ آمدم برسر مطلب یہ سنکی اون احباب نے فرمایا کہ آداب
وشرائط واوقات دعا کی کیا ہین حقیر نے بالاجمال کچہ اوسکا بہی ذکر کیا اونہونی فرمایا
کہ ان چیزونکا ذکر رسالہ مین ضرور تہا کہ لوگ اوسسے آگاہ ہوتی اور شرائط مشغول
دعا ہوتی کہ فائدہ اوسمین زیادہ تہا اور زبان طعن کو اپنے بند کرتی عذر کیا کیا کہ چونکہ
ایسی چیزین مختصرات مین نہیں ہوتین بلکہ کتب مبسوطہ مین ہوتی ہین لہذا قلم انداز کیا اور اب
وقت ہی ایسی چیزون کی تحریر کا نہین باقی رہا لکن اون صاحبون نے عذر کو قبول
نکیا اور کمال اصرار سی کہا کہ جیسا مقام جسطرح ہو جلد لکہ دو پس بسبب اصرار اونکی کے
فضیلت دعا
ایک مقدمہ اور سات فائدہ مین اس مقام کو بالاجمال تحریر کیا مقدمہ بیچ فضیلت
دعا اور بضمن اوپر جواب مانعین دعا کی پوشیدہ نہ ہی کہ آیات متکاثرہ وروایات متظافرہ
اصحاب عصمت سی بکثرت بیچ فضیلت دعا کی وارد ہوئی ہین منجملہ اوسکی قول حقتعالی کا ہے
اِذَا سَئَلَكَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ
فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ وَلْیُؤْمِنُوْا بِیْ لَعَلَّهُمْ یَرْشُدُوْنَ یعنی وقتیکہ سوال کرین
تجہسی اے محمد ص بندی میری پس کہہ تو بہ رستیکہ مین نزدیک ہون مین اور قبول
کرتاہون دعا کو طلب کرنی والی کی وقتیکہ مجہسی طلب کرین پس چاہیی کہ اجابت
دعوت میری کی کرین اور ایمان ساتہ میری لاوین شاید کہ راہ راست کو پہونچین

اور ہی قول حق تعالی کا اُدْعُونِي أَسْتَجِبْ لَكُمْ یعنی دعا کرو مجسی تا اجابت کرونمین دعا تمہاری اور ہی فرماتا ہی قُلْ مَا يَعْبَأُ بِكُمْ رَبِّي لَوْلَا دُعَاؤُكُمْ یعنی کہہ اے محمد صلعم کہ کچہ قدر نہین ہی تمہاری نزدیک پروردگار میری کی اگر نہ دعا اور عبادت تمہاری ہو وفی الحدیث القدسی فاسئلونی اعطکم واھدکم سبیل رشدکم یعنی بیچ حدیث قدسی کی آیا ہی کہ سوال کرو مجسی تا کھامت مہمات تمہاری کی کرون مین اور ہدایت کرونمین تمہاری تئین سابت راہ سک کی قال امیر المؤمنین ع الدعاء ترس المؤمن و متی تکثر قرع الباب یفتح لك یعنی دعا سپر مومن کی ہی آفات سی اور جب کوٹوکی درکی تئین البتہ کہل جائیگا واسطی تمہاری یعنی جب دعا مکرر کرو کی مستجاب ہو گی اور بیچ کتاب کافی کے ثقۃ الاسلام محمد بن یعقوب کلینی رحمۃ اللہ نی لکہا ہی کہ جناب رسالتمآب صلعم نی فرمایا کہ آیا بتلاؤ نمیں تمہاری تئین وہ سلاح کہ نجات دی تمکو دشمنون تمہارسی اور ہمیشہ فراخ روزی کری تمکو عرض کے کہ بلی یا رسول اللہ صلعم فرمایا کہ دعا کرو پروردگار اپنی سی شب و روز بدرستیکہ سلاح مومن دعا ہی اور بعض روایات مین وارد ہوا ہی کہ دعا بیچ نماز کی افضل ہی قراءۃ قرآن سی اور ایک روایت مین ہی کہ دعا نجات دیتی ہی دشمنون سی اور بحالی کرتی ہی روزیکو اور حضرت رسول صلعم نی فرمایا کہ سلاح مومن اور عماد و ستون دین اور نور آسمانہا و زمینہا دعا ہی اور بیچ کتاب کافی کے حضرت امام محمد باقر ع سی منقول ہی کہ جو کوئی دعا کری فضل خدا سی فقیر ہو اور اوسی جناب سے کسی شخص نے سوال کیا کہ کونسی عبادت افضل ہی حضرت نی فرمایا کہ کوئی چیز خدا کی نزدیک سوال کرنی سی اور حاجت طلب کرنی سی بہتر نہین ہی اس لیے کہ خدا حاجت طلب کرنی کو بہت دوست رکہتا ہی اور کوئی دشمن خدا کی نزدیک اوس شخص سی زیادہ نہین ہی کہ سرکشی کری عبادت خدا سی اور سوال نکری وس چیز کا کہ نزدیک وس خدا کی ہی اور پیغمبر خدا سی منقول ہی کہ ہر گاہ بندہ نماز سے

فارغ ہوتا ہی اور اپنی خدا سی کسی چیز کا سوال نہین کرتا تو خدا تعالیٰ ملائکہ سی فرماتا ہی کہ نظر کرو
طرف اِس بندہ میری کی کہ فریضہ کو ادا کیا اور حاجت اپنی کی مین مجھسی سوال نہ کیا گویا یہ
بندہ بی نیاز و بی غرض ہی مجھسی پس نہ قبول کرو اور نہ لو اسکی نماز کو اور اسکی نماز کو اسکی
منہ پر مارو اور بیچ کتاب کافی کی حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سی منقول ہی کہ حضرت نی میسر سے
فرمایا کہ ای میسر دعا کرا اور یہ نہ کہہ کہ جو کچھ کہ مقدر مین ہی وہ ہو گا بدرستیکہ نزدیک خدا کی
ایک منزلت ہی کہ اوس منزلت کو نہین پہونچتا مگر سوال کرنی سی اور بدرستیکہ جو کوئی اپنی دہان کو
بند کری اور خدا سی کسی چیز کو طلب نکری خدا اوسکو کوئی چیز نہین دیتا اور بھی منقول ہے
کہ دعا قضای مبرم کو دور کرتی ہی اور بلای نازل کو دفع کرتی ہے پوشیدہ نرہی کہ جسطرح کہ دعا
قضای مبرم کو دور کرتی ہی اور بلای نازل کو دفع کرتی ہی اسیطرح تصدق بھی قضای مبرم کو
دور کرتا ہی اور بلای نازل کو دفع کرتا ہی چنانچہ منقول ہی کہ ایک روز حضرت عیسیٰ ع کا گذر
ہوا ایک قوم پر کہ وہ [illegible] کی تئین آراستہ کیی اوسکی شوہر کی گھر لیی جاتی تھے
حضرت عیسیٰ نی پوچھا کہ یہ کون ہی لوگون نی عرض کی کہ یہ فلان عورت فلان شخص کی
بیٹی ہی کہ اسکی شادی کیی شوہر کی گھر لیی جاتی ہین حضرت نی فرمایا کہ آج اس عروس کو شادی
و سرور لیی جاتی ہو اور کل اسپر روئیگی کسی شخص نے اوس قوم مین سی پوچھا کہ کیون کل روئین گے
حضرت نی فرمایا کہ یہ دلہن رات کو مرجائیگی پس مومنین نی تصدیق کلام حضرت کی کی اور
منافقین نی کہا کہ صبح قریب ہی دیکھیں گے جب صبح ہوئی تو اوس دلہن کو زندہ و سلامت پایا
پس لوگ حضرت کی خدمت مین دوڑی آئی اور خبر دی کہ یا حضرت وہ زندہ و سلامت ہی حضرت نے
فرمایا کہ یفعل اللہ ما یشاء آو تم ہمراہ میری تا کہ نزدیک عروس کی چلو مین اور حقیقت حال کو
اوس سی دریافت کرون کہ آیا کونسا عمل اوس سی واقع ہوا کہ وہ باعث دفع بلا کا ہوا پس

جناب دروازہ عروس پر تشریف لای اور دق الباب کیا یعنی دروازیکو کہٹکہٹایا پس شوہر اوس
عروس کا باہر نکلا حضرت نی اوسکی شوہر سی فرمایا کہ اپنی عورت سی اجازت میری اندر آنیکی لیے
کہ تا اوس سی ملاقات کروں نین شوہر نے حقیقت حال کو عروس سی بیان کیا اوس عورت نے
نقاب کو اپنی سر پر ڈال لیا اور حضرت عیسیٰ داخل خانہ ہوئی تب حضرت نی اوس عورت سی
پوچھا کہ شب کو تجہسی کونسا عمل واقع ہوا ہی عروس نے عرض کی کہ کوئی عمل تازہ نہین ہوا مگر جو کچھہ
کہ سابق مین کیا کرتی تہی اور وہ یہہ ہی کہ ہر شب جمعہ کو ایک فقیر میری دروازی پر آیا کرتا تہا
اور مین اوسکو کچھہ دیا کرتی تہی اور یہہ شب جمعہ کہ شب عروسی میری کی تہی اور مین باموری شادی کی
مشغول تہی اور اسیطرح عزیز و اقارب میری ہر ایک ایک کام مین مشغول تہی پس فقیر نے
ہر چند سوال کیا مگر کسینی جواب نہ دیا جب آواز فقیر کی میری کان مین پہونچی مین لوگوں سے
اپنی تئین پوشیدہ کر کی اوٹہہ کہڑی ہوئی اور موافق معمول کی خیرات اوسکو دی
حضرت عیسیٰ نی فرمایا کہ تو اسی جگہ سی اوٹہہ کہڑی ہو جب وہ عورت وہین اپنی جگہ سے اوٹہی
تو اوسکی زیر لباس سی ایک مار سیاہ نکلا کہ وہ اپنی دم اپنی دانتوں سی چبا رہا تہا حضرت
عیسیٰ نی فرمایا کہ برکت سی اوس صدقہ کی کہ جو شب کو دیا تہا تو نی یہہ بلا تجہسی دفع ہوئی اور نہین تو
اسی قبیل کے روایات کہ جو دلالت بر فضایل و مشتمل بر مبالغت کہنی کلمہ زکیہ کہ جو مصدر مین
لکہا ہی وہ ہو کا کتب معتبرہ مین بکثرت مذکور ہیں کہ احاطہ اون سب کا مشکل ہی بطالب تفصیل کو
لازم ہی کہ رجوع کری طرف رسالہ بدا و مسئلہ لوح محفوظ و محو و اثبات کی اور دیکہے
کہ سیئات و عمل بد کسقدر سبب باعث نزول بلا و اسقام کی ہین اور اعمال حسنہ مثل ادعیہ
ماثورہ و انفاق متعلق خصوصًا وہ انفاق و اعانت کہ جو ساتہ سادات کے ہو کیا
دخل محو سیئات و دفع بلاہای سخت و قضاہای مبرم و ازدیاد عمر و درجات مین ہی

یمحو الله ما یشاء و یثبت و عنده ام الکتاب پس انسانکو مطابق قول خدا اور
رسول خدا کی جن چیزوں میں کہ حکم کیا ہی اور احساب و احتراز اون کلمات سی کہ جسکی
مذمت وارد ہوئی ہو لازم و ضروری ہی لیکن کہ ایسی کلمات از قسم وساوس شیطانی بتسراکت
شرور النفس ہوتی ہین نعوذ باللہ من شرور انفسنا و من سیئات اعمالنا **فائدہ پہلا**
بیچ بیان اوس جماعت کی کہ جسکی دعا اکثر مستجاب ہوتی ہی اور محجوب نہین ہوتی اور وہ پانچ دعا ئین
ہین دعا حاکم عادل کی اور دعا مظلوم کی اور دعا فرزند صالح کی واسطی پدر و مادر کی اور
دعا پدر صالح کی واسطی فرزند اپنی کی اور دعا برادر مومن کی واسطی برادر مومن غائب کی
پس خدا اوس مومن سی فرماتا ہی کہ واسطی تیری دو چند ہی اوس چیز کا کہ جو برادر مومن غائب
کی لیی طلب کیا **فائدہ دوسرا بیچ** صفات داعی کی چاہیی کہ بیچ وقت دعا کی باز رہنا
اپنی [illegible] کیا ہو اور توبہ کیا ہو معصیت کی ہو اور دعا اوسکی واسطی قطع رحم خویشان کی نہو
اور دعا کرنی کی [illegible] غذا اور پوشاک مال حرام اور رشوت حرام سی نہو اور حرام سی پرورش پائی ہو
اور داعی پاک ہو مظالم بندگان خدا سی یعنی حقوق خلائق کی اوسکی ذمہ مین نہون اور حیا
و ظلم [illegible] نہو اور بیشتر دعا کی پرہیز کری غذای حرام اور نا مشروعات سی اور نیت صادق ہو
اور دعا واسطی دفع ایسی ظلم کی کہ جو خود مثل اوس ظلم کی کسی پر کیا ہو نکری اور قبل دعا کی تمامی
گناہان سی توبہ و اجتناب کری اور بعد دعا کی بہی تا بر آمدن حاجات پرہیز کری تا جلد حاجت
بر آوی اور دعا از روی اخلاص کی کری کہ دل اوسکا کدورات اور شوائب بد سی پاک ہو اور
دعا مین توجہ تمام ہو کہ دل اور زبان دونو متوجہ رہین اور داعی باطہارت اور معطر ہو اور ہاتھ
مین انگشتر فیروزہ اور عقیق ہو اور پیشتر دعا قدری تصدق دیوی اور ہنر او داعی کو چاہی
کہ حسن ظن اور اعتقاد کامل رکہتا ہو اور اعتقاد اس امر کا رکہی کہ نزدیک حاجت روا ہو گی

اور دعا نہان بہتر ہی آشکارا سی اور مومنین غائبین کو دعا مین شریک کری کہ خدا دو چند اوسکو عطا کرتا ہے
اور قبل دعا کی حمد و ثنائی الٰہی بجا لاوی و باسماء و اوصاف تعریفہ خدا کو یاد کری اور اسد اور اختتام
مین صلوات او پر محمد و آل محمد کی بہیجی اور استغفار کری اور نعمہای خدا کا اقرار کری اور بیچ دعا کے
مبالغہ اور الحاح بکمال مرتبہ کری اور بہ تبسم گریان دعا کری کہ بعض روایات مین وارد ہوا ہی
کہ گریہ علامت اجابت ہی اور اگر رونا نہ آوی تو آواز و صورت رونی کی بناوی اور سزاوار ہی
کہ وقت دعا کی حاجت کو ذکر کری اور بخضوع و خشوع مشغول دعا ہو اور اگر قضائی حاجت مین
تاخیر ہو تو دعا کو ترک نکری اور ناامید ہو بلکہ اعتقاد اسکا رکہی کہ مصلحت خدا تاخیر اجابت مین ہی اور
جو کچہ کہ خدا نسبت بندہ اپنی کی کرتا ہی محض لطف و عین مصلحت ہی **فائدہ تیسرا** بیچ اوقات
اجابت دعا کی پس و شب و روز ہای قدر خصوصاً شب و روز بیست و سوم کہ بہ تیئیسوین ماہ رمضان کے
معظم مین اور روز مولود پیغمبر خدا ص کہ وہ سترہوین ربیع الاول کی ہی اور شب و روز بعثت کہ وہ
ستائیسوین رجب کی ہی اور شب و روز عید فطر اور عید قربان اور شب و روز عرفہ کہ وہ نہم ذیحجہ ہی خصوصاً
اوس شخص کے لیی کہ جو عرفات یا کربلائی معلا مین ہو اور شب و روز عید غدیر کہ وہ ہجدہم ذیحجہ ہے
اور اول شب از ماہ رجب و بروایتی تمام شب و روز ماہ رجب و روز و شب نصف رجب
نیمہ شعبان و روز مباہلہ صاحب عدۃ الدعوات فرماتی ہین کہ روایات صحیحہ اور معتبرہ سی مجکو معلوم ہوا ہے
کہ دو محل نماز ظہر ہین کہ آفتاب درمیان راست کی ہو اور وقت و محل اذان نماز کی اور روز جمعہ اول
ساعت ظہر کے اور آخر ساعت جمعہ کے اور دو دانگ آخر ہر شب اور تمام شب ہر جمعہ کی اور وقت برسنے
باران کی اور بعد نماز ہای فریضہ کے اور بعد نماز مغرب کی جب سجدہ کری اور خوف و ترس کے
وقت اور وقت نرمی دل کی اور وقت گریہ باخلاص ہے کے دعا ان سب اوقاتمین مستجاب ہی بعد اسکے
صاحب عدۃ الدعوات کہتی ہین کہ بعضی اوقات ان وقتون مین سی روایات صحیحہ سے مینی معلوم کیی اور

بعضی اوقات کو منی خود ارشاد فرمایا انتہی کلامہ اور حقیر نے اکثر بمرات تجربہ کیا کہ وقت اضطرار و اضطراب
کی بہت جلد دعا مستجاب ہوتی ہی اَمَّن یُجیبُ المُضطَرَّ اِذا دَعَاہُ وَ یَکشِفُ السُّوٓءَ
اور حضرت امیر المومنین سے منقول ہی کہ چار وقت دعا کو غنیمت جانو بعد قراءۃ قرآن کے
اور نزدیک اذان کی اور نزدیک نزول باران کی اور نزدیک بین الصفوف کہ دونو
صفیں واسطی جدال و قتال کے کھڑی ہوں اور بعضی روایت مین ہی کہ نزدیک گرنے قطرہ
خون مومن مقتول کے کہ اوسوقت درہای آسمان کھل جاتی ہین اور یہی منقول ہے
کہ چار وقت دعا مستجاب ہوتی ہی بیچ نماز وتر کی اور بعد نماز فجر کی اور بعد نماز ظہر کی اور بعد نماز
مغرب کی اور بعض روایات مین ہی کہ سحر سی تا طلوع آفتاب وقت اجابت دعا ہی کہ
اوسوقت درہائی آسمان کھل جاتی ہین اور روزی قسمت ہوتی ہی اور حاجات روا ہوتی ہیں
اور بعضی روایات مین ہی کہ وقت رقت قلب کے وہ وقت کہ جو از راہ خلوص واسطی خدا کی
ہو اوسوقت دعا کرو کہ یہ علامت خلاص و استجابت دعا کی ہی اور منجملہ اوقات اجابت جسوقت
کہ خطیب خطبہ جمعہ سی فارغ ہو اوسوقت سی تا وقتیکہ صفیں سیدھی اور درست ہوں
اور مابین اذان و اقامت کی دعا قبول ہی فقط فائدہ چوتھا بیچ بیان امکنہ اجابت کے
پس افضل امکنہ روضہ منورہ حضرت امام حسین علیہ السلام و مسجد الحرام و عرفات و مشعر
الحرام و مزدلفہ و مسجد مدینہ و مسجد کوفہ و مراقد منورہ حضرات ائمہ معصومین صلوات اللہ علیہم اجمعین
بلکہ مزارات شہدا و صالحین ہی یہہ تھا بیان اجمالی طریق دعا کا اور طالب تفصیل چاہی کہ
رجوع کری طرف کتب قدیمہ کی پس وای بر حال جہلای زمان کہ طریق دعا کو پس پشت
ڈال کی الفاظ دعا کو بطریق تجربہ و امتحان زبان پر اسطرح سی غلط سلط بدون صحت
الفاظ و حروف جاری کرین کہ دل تو مشغول طرف امور فاسدہ کی ہو اور زبان کو

ایسی جلد حرکت ہو کہ لفظ سمجھ مین نہ آوی اور خوش اعتقادی کا یہ حال کہ یقین واثق
عدم اجابت و تاثیر کا پہلے سی راسخ ہو اور دعا کا بہی واسطی اغراض فاسدہ دنیویہ کی ہو خوش
اعتقادی ایسی صحت الفاظ ویسی کہ جو بیان ہوئی او سپر ترصد یہ کہ دعا تمام ہونی پای کہ جو
اثر ظاہر ہو الا نہ کلمات بیہودہ و کفر آمیز حدیث و کلام امام کی باب مین زبان پر جاری
کرین **فائدہ پانچوان** بیچ بیان اسباب تاخیر اجابت دعا کی مخفی نرہی کہ بیشتر جو دعا کا
اثر ظاہر نہین ہوتا بس سبب اسکا بظاہر دو حال سی خالی نہین ایک تو یہ کہ دعا کرنی والا
گناہ کار و مردود درگاہ پروردگار ہو تو اس صورت مین احتمال اجابت و عدم اجابت دعا کا
دونوں تو ہو سکتا ہی کہ اثر دعا کا اس صورت ظاہر نہو یا ظاہر ہو تو بعد مدت کی ظاہر ہو اور
دوسرے سبب اوسکا یہ کہ دعا کرنی والا مقبول بارگاہ کبریا و صاحب صلاح و پرہیزکار ہو پس
اس صورت مین اجابت مین تاخیر نہین ہوتی مگر ظہور اثر مین کبہی تاخیر ہوتی ہی چنانچہ اکثر علما
اسباب تاخیر اجابت مین اسطرح بیان فرماتی ہین کہ منجملہ اسباب تاخیر دعا زیادتی صلاح و
پرہیزکاری ہی یعنی جسوقت حق سبحانہ تعالی بندہ اپنی کی تئین دوست رکہتا ہی تو کبہی
ایسا ہوتا ہی کہ حق سبحانہ چاہتا ہی کہ آواز مناجات بندہ اپنی کی سنا کری [illegible]
موکلین اجابت سی خدا فرماتا ہی کہ روا کرو اسکی حاجتکو مگر تاخیر کرو تا سدہ جلیل مکرر مناجات
کری چنانچہ جابر بن عبداللہ انصاری سی روایت کی ہی کہ جناب رسالتمآب نی جو کچہ کہ فرمایا
حاصل مضمون اوسکا یہ ہی کہ کبہی ایسا ہوتا ہی کہ دوست خدا واسطی کسی امر کی حق سبحانہ تعالی
سی دعا کرتا ہی تو حق سبحانہ تعالی جبرئیل سی فرماتا ہی کہ حاجت اسکی کو روا کر لیکن اوسمین تاخیر
کرنا یعنے ظہور اثر مین تاخیر کرنا بس بدرستیکہ مین دوست رکہتا ہون کہ آواز بندہ اپنی کی ہمیشہ
سنو ہون اور کبہی ایسا ہوتا ہی کہ دشمن خدا دعا کرتا ہی اور حق سبحانہ و تعالی جبرئیل سی کہتا ہی

که حاجت کو اسکی رد اگر که مکروه رکهتا هو نهین جسکی آواز اوسکی کو ال احرالخبر پس خوشحال

وس مرد مومن کا که جسکی آواز اور مناجات پسند هو پس بارگاه کبریا هوا اور ویل و

خسران واسطی اوس شخص کی که جسکی آواز مکروه و مردود درگاه هو مضمون حدیث سے

عوام کو عبادت هو اسلیے که اسکا نظیر دنیا مین یهه هی که اکثر رئیس فی جود کی دروازی پر اگر

فقیر خوش آواز و مناقب اگر سوال کرتا هی تو اکثر یهه هی که بمجرد سوال کی نحو بلد اسی

خیرات دینی کا حکم کرتی هین اور کبهی ایسا هوتا هی که اوسکی آواز و مناقب جو بهت خوش

معلوم هوتا هی تو خادم سی کهتی هین که اسکو خیرات دو مگر تاخیر کرکی دینا که نا سائل مناجات

کو ترک نکری اور اسیطرح اکثر یهه هی که سائل بد سیرت و بد آواز کی طرف امرا متوجه نهین هوتے

چه جائی عطائی مال مگر کبهی ایسا هوتا هی که سائل بد آواز و بد سیرت کی آواز باعث سمع

خراشی و حرج او [illegible] هوتی هی اور وه سائل خادم کی دفع سی دفع هی نهین هوتا تو رئیس

خادم سی حکم کرتا هی که اسکو جلد کچهه دیکر دفع کرو فقط فائده چهٹا بیچ بیان اشخاص عدم

اجابت کے اور وه بهت هین منجمله آن چار شخص هین که بیچ حدیث کی مذکور هین اول وه شخص که جو

بیکار گهر مین بیٹها [illegible] روزی نکرے اور گهر بیٹهی کهی اللهم ارزقنی یعنی بار خدایا روزی

عطا کر مجهی پس حقتعالی اوسکی جواب مین فرماتا هی که آیا مینی کسیطرح کی سبیل طلب روزی کی واسطے

تیری نهین کے یعنی هاته پاون واسطی تلاش کے عطا کیے تا تلاش روزی کیون نهین کرتا دوسرے

وه شخص که جسی خدا نی روزی عطا کی هو اور وه اوسکو غیر راه خدا مین صرف کر ڈالی اور کهی اللهم

ارزقنی پس حقتعالی اوسکی جواب مین فرماتا هی که آیا مینی تجکو روزی نهین دی تهی تیسرے وه شخص

که اپنی عورت پر ظلم کرتی هی اور بد دعا واسطی اوسکی کری تو حقتعالی فرماتا هی که آیا سبیل افتراق

کی نهین فرمائی یعنی تو طلاق کیون نهین دیتا چوتهی وه شخص که کسی کو مال قرض دی اور [illegible]

[illegible] گواہ نکری اگر قرض لینی والا انکار کری اور مالک یعنی قرض دینی والا [illegible] اوسکی واسطی بد دعا

کری تو خداوند کریم فرماتا ہی کہ آیا مینی حکم نہیں کیا کہ گواہ کیا کرو انتہی فائدہ ساتواں

بیچ بیان اسباب عدم اجابت کی پوشیدہ نرہی کہ اسباب عدم اجابت کی بہت ہین منجملہ آن

اختلال یکی از شرائط مذکورہ ہی اور اکثر و اعظم سبب عدم اجابت کا کثرت سیئات و ذنوب ہی اسلئے

کہ اکثر گناہ ایسی ہین کہ وہ باعث حبس دعا اور موجب نزول بلا بلکہ باعث قطع امید و رجا کی ہوتی ہین

چنانچہ جناب علی بن ابی طالب علیہ الصلوۃ والسلام بیچ دعای کمیل کے فرماتی ہین کہ اللّٰھم

اغفر لی الذنوب التی تحبس الدعاء اللّٰھم اغفر لی الذنوب التی تنزل البلاء اللّٰھم

اغفر لی الذنوب التی تقطع الرجاء اور کبھی سبب عدم اجابت کا عدم علم و جہل بندہ کا ساتھ

عواقب امور کی ہوتا ہی یعنی کبھی ایسا ہوتا ہی کہ انجاح مسئول بندہ کا بیچ علم الٰہی کے موجب فساد و ضرر

بندہ کا ہوتا ہی چونکہ بندہ بسبب عدم علم و جہل بعواقب امور کی سوائی خوبی کی اوسمین کوئی برائی نہین جانتا

اسلئے خدا اسی استدعا و سوال کرتا ہی پس حکیم علی الاطلاق بمقتضای علم و حکمت اور بسبب اشراف کے

کہ جو بحال بندہ اپنی کی رکھتا ہی اوس مسئول حاجت کو کہ جسمین اوس بندہ کی لئی باعث فساد کا ہو روا

نہین کرتا کما تشهد له قوله تعالی وعسی ان تکرهوا شیئا وهو خیر لکم وعسی ان تحبوا شیئا

وهو شر لکم والله یعلم وانتم لا تعلمون تمت اللمعات بحمد الله رب العالمین یوم الخمیس

الحادی والعشرین من شهر صفر المظفر سنة سبع وستین بعد الف ومائتین من الهجرة

المقدسة النبویة علی صاحبها وآله المقدسین افضل الصلوة والتحیة بید العبد المفتقر

الی رحمة ربه الاعلی السید مصطفی صانه الله العفو الغفور عن کل مخوف و محذور

پوشیدہ نرہی کہ بسبب تعجیل اہل جمیع و قلت فرصت جناب قبلہ و کعبہ دام

ظلہ العالی نظر ثانی ملاحظہ [illegible] اوراق لمعات کی نہ آئی